| ی | ب | |
|---|---|---|

مختلف آفات ومصائب سے بچنے کے لئے اس کا نقش بمعہ تمام شرائط تیار کر کے کوئی ہمہ وقت اپنے پاس رکھے تو ہمیشہ محفوظ رہے۔

اگر چاندی کی لوح مطابق شرائط تیار کروا کے اپنے پاس رکھے تو تمام حاجات اور نیک مقاصد اللہ تعالیٰ پورے کرے۔ خواہشات کی تکمیل کے لئے زوداثر ہے۔

# گھریلو مسائل

وہ افراد جن کے گھریلو حالات ناخوشگوار ہوں اور وہ گھریلو مسائل سے پریشان ہوں۔ ان کو اسم شکور کا نقش بنا کر دیں۔ نام کے اعداد کے مطابق اس کا ورد بھی اچھے اثرات لائے گا

وہ شخص جس کی نظر کمزور ہو یا آنکھوں کی کوئی بیماری لگ جائے تو اس کا نام بمعہ والدہ کے نام کے عداد کو اسم الٰہی شکور کے اعداد میں جمع کر کے نقش تیار کر کے دے۔ انشاء اللہ روشنی واپس آجائے گی۔

# برائے محبت، عظمت ودبدبہ

ذیل میں ایک تکسیر دی جا رہی ہے۔ جو فرد اس کو اپنے پاس باشرائط لکھ کر رکھے، لوگ اس سے محبت کرتے رہیں۔ اور اس کو عوام میں عظمت ودبدبہ حاصل ہو۔ نہایت ہی مجرب ہے۔ اس کو چاندی پر کندہ کروائیں۔

ب اس ط ف ت ا ح ج و ا د





د ب ا ا و س ج ط ع ف ا ت

ت د ا ب ف ا ح ا ط ف ج س

س ت ج د و ا ط ب ا ف ح ا

ا س ح ت ف ج ا د ب و ط ا

ا ا ط س و ح ب ت د ف ا ج

ج ا ا ف ط د س ت و ب ح

ح ج ب ا و ا ت ا س ف و ط

ط ح د ج ف ب س ا ا و ت ا

ا ط ت ح و د ا ج ا ف س ب

# برائے حصول دوبارہ دنیاوی مرتبہ

وہ افراد جو بزرگی حاصل کرنا چاہیں، اسرار باطن سے لطف اٹھانا چاہیں، جن کو ان کے مرتبے سے گرا دیا جائے، پوزیشن کھو دیں تو ان کو المجید کا نقش تیار کر کے پاس رکھنا چاہیئے۔ حصول قرب الٰہی کے لئے اس کا باقاعدہ ورد کرنا چاہیے حقیقت خود منکشف ہوگی۔

اسی طرح اگر کوئی فرد دولت مند تھا۔ اور مفلس ہو گیا یا اس کے پاس کسی کی امانت تھی وہ رکھ کر بھول گیا یا امانت کسی طور پر گم ہو گئی یا ضائع ہو گئی یا اچھی و نیک شہرت کا حامل تھا کہ اچانک کسی وجہ سے عزت جاتی رہی تو اسم الٰہی المجید کو سوالاکھ دفعہ پڑھے تو مفلسی سے نجات ہو، امانت کی واپسی کا کوئی راستہ خود بخود بطرف اللہ ظہور ہو اور عزت ومرتبہ حاصل ہو۔

# برائے محبت وزوجین میں اتفاق

ودود محبت رکھنے والے معنوں میں استعمال ہوتا ہے سو کسی کے دل میں اپنے لئے محبت پیدا کرنے اور اسرار کو ظاہر کرنے میں مجرب خیال کیا گیا۔

حسب قاعدہ اس کا نقش بنا کر یا ورد کر کے اس کے اثرات سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

کسی فاحشہ عورت یا مرد کو بطرف نیکی مائل کرنا کتنا مقصود ہو تو بھی اس کے نام اور بمعہ والدہ کے نام کے اعداد حاصل کریں اور اسم الٰہی الودود کے اعداد میں جمع کر کے نقش تیار کریں۔ انشاء اللہ اصلاح ہو جائے گی۔

# خرابی صحت

درج ذیل نقش کو سعد اوقات میں زعفران سے تحریر کر کے چاندی کے تعویذ میں ڈال کر گلے میں ہمہ وقت پہنے رہیں۔ اکیس دن کے اندر صحت بہتر اور پھر ٹھیک ہو جائے گی۔

سلام قولا من رب رحیم

سلام قولا من رب رحیم

سلام قولا من رب رحیم

سلام قولا من رب رحیم





# قرآنی فال

قرآنی فال کا جو طریقہ تحریر رہا ہوں حد درجہ معتبر ہے۔ حسب ہدایت اس پر عمل کریں۔ بس اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔ اول پاک صاف ہو کر وضو کریں۔ تین دفعہ درود شریف پڑھیں۔ پھر تین دفعہ سورہ فاتحہ پڑھیں۔ پھر ایک تسبیح ''یا علیم'' کی پڑھیں پھر قرآن کو بلا کسی نشان یا خاص جگہ کے کھولیں۔ جو صفحہ سامنے آئے اس سے آگے تین صفحے الٹ دیں۔ تیسرے صفحے کی تیسری سطر پر غور کریں۔ وہی سوال کا جواب ہوگا۔

# اسہال

دفع اسہال کے لئے اول وآخر سات مرتبہ درود شریف پڑھ کر مندرجہ ذیل آیت کو اکیس دفعہ روزانہ پڑھ کر پھونک دیں اور اس کو تحریر کر کے بچے کو پلا دیں۔

**بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ**

**لا الٰہ الا ہو الحی القیوم یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ**

# خاندانی دشمنی

آپ سات بار اول وآخر درود شریف پڑھ کر تینوں قل (قل ھو اللہ نہیں پڑھنی) اور سورہ کوثر اور سورہ فیل سات سات مرتبہ مغرب کے بعد پڑھیں اور دشمنوں کا تصور ذہن میں لا کر ان پر پھونک دیں۔ قدیم سے قدیم خاندانی دشمنی ختم ہو جائے اور دشمن برباد ہو جائیں۔

# زوال پذیر کاروبار

"استغفر الله" کا ذکر اپنا اس طرح معمول بنالیں جس طرح کہ سانس لیتے ہیں۔ صدق دل سے مانگی گئی دعا کا اپنا ہی اثر ہوتا ہے۔ اسم الٰہی یا رزاق کا مربع چاندی یا سونے پر کندہ کروا کر ہمہ وقت ہمراہ رکھیں۔ انشاء اللہ مسائل کا حل نکل آئے گا۔

# نظر کا علاج

"یا وکیل، یا حفیظ، یا رقیب" **1100** مرتبہ بمعہ اول و آخر درود شریف سات مرتبہ پڑھ کر پانی پر پھونک دیں۔ ساتھ ہی تینوں اسماء الٰہی کا مربع پر کر کے نقش بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ حصول صحت ہوگی۔

# تالیف قلب وشفا

"لا حول و لا قوۃ الا باللہ" کا ذکر لاتعداد اٹھتے بیٹھتے کریں۔ یعنی جب بھی کام کے دوران وقت ملے دل میں اس کا ذکر کرتے رہیں۔ انشاء اللہ شافی اثر پائیں گے۔

# جان کا خطرہ

زندگی میں جہاں سکھ آتے ہیں وہاں انسانی غلطی دکھوں کو بھی انسانی زندگی کا حصہ بنا دیتی





ہے۔ اسم الٰہی "یا وکیل" کو عقیق پر کندہ کروا کر سعد ساعت میں پہن لیں۔ ذات الٰہی سے امید کامل ہے کہ ناگہانی موت، حادثے یعنی گولی و خنجر زنی سے محفوظ رہیں گے۔ یا وکیل ہی کی مثلث تیار کروا کر پاس رکھیں۔

# ناجائز تعلقات

سات ایسی اینٹیں لیں جو کچی ہوں۔ روزانہ ایک اینٹ پر سورہ القارعہ تحریر کریں۔ اور درج ذیل عبارت کا اضافہ سورہ کے آخر میں کر دیں۔ یہ اینٹ روزانہ دریا میں بہا دیں۔ کل سات دن کا عمل ہے۔ نتائج خود ہی دیکھ لیں گے۔ عبارت یہ ہے۔

"البغض والنفاق بین فلاں بن فلاں وفلاں بن فلاں"

# اولاد نرینہ

آپ سورہ یٰسین کو روزانہ دس مرتبہ بعد از فجر پانی پر دم کر کے پی لیں۔ تصور حصول اولاد کا رکھیں۔ میاں بیوی دونوں یہ عمل کریں۔ ساتھ ہی اسم الٰہی یا وارث کا نقش چاندی پر تحریر کر کے اپنے پاس رکھیں۔

# تجارت میں برکت

سورہ شعراء کسی باشرع فرد سے اچھے کاغذ یا چاندی پر کندہ کروا کر مقام تجارت پر لٹکا دیں۔ کام میں توجہ لیں۔ نتائج خود محسوس ہوں گے۔

آئنہ لوح تسخیر ہمزاد
اس عمل سے آپ ہمزاد کے ذریعے ہر خبر لے سکتے ہیں.کوئ دل میں بات سوچ رہا ہو وہ بھی بتاءے گا. کل آپ کے ساتھ کیا ہو گا یا آج کیا ہو گا سب بتاءے گا. یہ سینے کا راز ہے.

idara tohfa tul gillani
03454722517

# پریشان کن خواب

رات کو سونے سے قبل اول و آخر درود شریف تین مرتبہ پڑھ کر سورہ النشراح پڑھ لیا کریں۔ دل، سینے اور سر پر توجہ کر کے پھونک دیں۔

# حاجت روی

حاجت روائی کے واسطے" یا بدیع العجائب یا الخیر یا بدیع " کا ذکر اکیس روز تک بعد از عصر کریں۔ تعداد اس کے ذکر کی دو صد ہے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

# برائے کشف

اول تو جان لیں کشف کوئی معمولی عمل نہیں۔ فرد جب تک اصلاح ذات نہیں کرتا کامیابی ممکن نہیں۔ سو پہلے اس امر پر توجہ دیں۔ پھر یہ عمل کریں۔

اسماء الٰہی یا علیم ' یا مبین اور یا خبیر کا نقش تیار کریں۔ اس کو ہمہ وقت اپنے پاس رکھیں۔ اور باشرائط اس کا چالیس دن چلہ کریں۔ یعنی ان اسماء الٰہی کا ذکر روزانہ ایک ہزار مرتبہ اول و آخر تین دفعہ درود شریف کے ساتھ کریں۔ ایک سے تین چلے کافی ہیں۔

# جنون اور دیوانگی





ایک نقش سورہ فاتحہ کا تحریر کریں۔ اس کو آب زم زم میں ڈال دیں۔ روزانہ تین دفعہ ایک گھونٹ پانی مریض کو پلائیں۔ اس کے علاوہ جب مرض کی شدت ہو تازہ بڑے گوشت کا صدقہ دیں۔ شفا ہوگی انشاءاللہ۔ صحت یابی کے بعد بھی کچھ عرصہ علاج جاری رکھیں۔

# باغ اور پھل

کسی باشرع فرد سے سورہ فاتحہ زعفران سے سات مرتبہ تحریر کروالیں۔ پھر اس کو دھو کر ایک ایک درخت پر چھڑک دیں۔ سورہ فاتحہ کا نقش باغ کے تمام کونوں میں زمین کے اندر دفن کردیں۔ انشاء اللہ پھلوں کی بہار آجائے گی۔

# خارش و جذام

خارش یا جذام کا مرض جس فرد کو ہو اس کو چاہیے کہ" سورہ قدر" کو پڑھنا اپنا روزمرہ کا معمول بنالے۔ انشاءاللہ صحت یاب ہوگا۔ اس عمل میں وقت اور تعداد کی قید نہیں۔ جس قدر ہو سکے روزانہ پڑھے۔

# یاداشت و حافظہ

قوت یاداشت اور حافظہ کمزور ہو تو اس کو بہتر کرنے اور طاقت دینے کے لئے" سورہ الحمد شریف" چینی کی پلیٹ پر آب زم زم' زعفران اور مشک (اگر مل سکے) سے تحریر کر کے پی لے۔ یہ عمل متواتر چالیس یوم کرے۔ ذہن اور قوت یاداشت اور حافظہ کئی گنا بڑھ جائے گا۔

# ضدی بچے کا علاج

درج ذیل نقش تحریر کر کے ضدی بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ ٹھیک ہو جائے گا۔ ساتھ ہی پانی پر ''یا حلیم'' روزانہ ایک سو مرتبہ پڑھ کر پھونکیں اور یہ پانی بچے کو پلا دیں۔ نقش خود تحریر نہ کر سکیں تو صاحب کتاب سے رجوع کریں۔

# بچے کا نہ بولنا

بچہ اگر بولتا نہ ہو یا اس کی زبان درست طور پر نہ چلتی ہو تو ''سورہ بنی اسرائیل'' آب زم زم اور زعفران سے لکھ کر اس کو پلائیں۔ کم از کم مسلسل چالیس یوم یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ افاقہ ہوگا۔

# حصول اولاد

حصول اولاد کے واسطے اسم الٰہی ''یا باقی'' کا ذکر بلا ناغہ بعد از نماز عشاء دو سو بار کرے۔ انشاء اللہ اولاد کی نعمت سے سرفراز ہوگا۔ درج ذیل نقش چاندی پر تحریر کر کے سونے کے کمرے میں اونچی جگہ پر لٹکا دیں۔ نقش خود نہ لکھ سکیں تو صاحب کتاب سے رجوع کریں۔

نئے چاند سے اس عمل کو شروع کریں۔ میاں بیوی دونوں روزانہ ''سورہ مزمل'' چالیس مرتبہ پڑھیں۔ چالیس دن کا چلہ ہے۔ یقین کامل ہو اور اللہ کی رضا شامل ہو تو ضرور اولاد ہوگی۔ ایک چلے کا نتیجہ نہ نکلے تو ناامید نہ ہو بلکہ دوبارہ سہ بارہ نئے چاند سے یہی عمل کریں۔ اللہ بہتر کرے گا۔

نقش





| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۵۰ | ۶۴۶ | ۶۳۹ | ۶۳۵ |
| ۶۴۰ | ۶۵۲ | ۶۵۱ | ۶۴۵ |
| ۶۵۵ | ۶۴۱ | ۶۴۴ | ۶۴۸ |
| ۶۴۳ | ۶۴۹ | ۶۵۴ | ۶۴۲ |

نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵ | ۳۹ | ۳۶ | ۳۲ |
| ۳۶ | ۳۱ | ۲۶ | ۳۸ |
| ۳۰ | ۳۳ | ۴۱ | ۲۷ |
| ۴۰ | ۲۸ | ۲۹ | ۳۴ |

# اولاد (لڑکے کی پیدائش)

اولاد نرینہ کے حصول کے لئے اسم الٰہی ''یا جبار'' کا کھلا ورد دونوں میاں بیوی کو کرنا چاہئے۔ یعنی تعداد اور وقت کی کوئی پابندی نہیں۔ اٹھتے بیٹھتے جب خیال آئے اس اسم الٰہی ذکر کریں۔ اللہ بہتر کرے گا۔ نقش کو زعفران سے تحریر کر کے گلے میں ڈالیں۔

لڑکے کی پیدائش کے واسطے اسم الٰہی ''یا متکبر'' کو روزانہ بعد از نماز عشاء چھ سو مرتبہ پڑھیں اور صدق دل سے اپنے مطلب کے واسطے دعا کریں ساتھ ہی نقش تحریر کر کے میاں بیوی کے گلے میں ڈال دیں۔ خود تحریر نہ کر سکیں تو ادارہ سے رجوع کریں۔

اسم الٰہی ''یا خالق'' کو روزانہ بعد از نماز فجر سات سو بار پڑھیں۔ بہتر یہ ہے کہ میاں بیوی دونوں اس اسم کا ذکر کریں۔ انشاء اللہ لڑکے کی نعمت سے سرفراز ہوں گے۔ نقش بھی استعمال کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۱ | ۱۵۸ | ۱۵۵ | ۱۶۸ |
| ۱۶۴ | ۱۶۹ | ۱۷۰ | ۱۵۹ |
| ۱۶۶ | ۱۶۳ | ۱۶۰ | ۱۷۳ |
| ۱۶۱ | ۱۷۲ | ۱۶۷ | ۱۶۲ |

## پیشاب

اگر کسی بچے یا بڑے کو پیشاب بکثرت آتا ہو یا بستر پر نکل جاتا ہو تو ''سورہ فاتحہ'' پانی پر دم کر کے صبح کے وقت پلائیں۔

اگر کسی کا پیشاب رک جائے تو ''سورہ اخلاص'' ایک سو مرتبہ پانی پر دم کر کے صبح کے وقت پلائیں۔

## لاعلاج

یوں تو ہر انسان کو آخر ایک دن مرنا ہے۔ تاہم صحت کی سعی بھی فرض ہے۔ سو جب کوئی لا علاج اور جان لیوا مرض کا شکار ہو تو اسم الٰہی ''یا سلام'' کو اٹھتے بیٹھتے پڑھتا رہے۔ اللہ صحت دینے والا ہے۔ اگر خود نہ پڑھ سکتا ہو تو کوئی دوسرا فرد پانی پر روزانہ ۱۳۱ دفعہ پڑھ کر پھونک دے اور مریض یہ پانی استعمال کرے۔

لاعلاج یا مرض الموت میں گرفتار فرد'' لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین'' کو بلا تعداد پڑھتا رہے۔ حد درجہ فائدہ دینے والا عمل ہے۔ اللہ نے چاہا تو صحت ہوگی۔





## غائب یا گمشدہ کی واپسی

کوئی مرد، عورت یا بچہ غائب یا گم ہو جائے تو اس کی واپسی کے لئے فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان بلا ناغہ آٹھ بار سورہ فاتحہ پڑھیں اور اللہ کے حضور دعا کریں۔ اللہ بہتری فرمائے گا اور حصول مقصد ہوگا۔

## غم و پریشانی

اگر کسی مصیبت، پریشانی یا غم کا شکار ہو کہ نجات کا راستہ نظر نہ آتا ہو تو'' لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین '' پڑھنا اپنا روزمرہ کا معمول بنالیں۔ انشاءاللہ کوئی نہ کوئی مثبت راہ دکھائی دے گی۔

## ماں کا دودھ بڑھانے کے لئے

ماں کو دودھ کم آتا ہو تو جہاں اس کو اچھی خوراک کی ضرورت ہوتی ہے وہاں روحانی علاج کے طور پر ایسی عورت کو بعد از نماز فجر سورہ ''الفجر'' پڑھنی چاہیے۔ شکایت رفع ہو جائے گی۔

## مال واولاد کی حفاظت

مال و اسباب اور اہل و عیال کی حفاظت کے لئے'' آیت الکرسی'' پڑھنا اور لکھ کر گلے میں

ڈالنا یا مکان وغیرہ پر اونچی جگہ پر لٹکا دینا حد درجہ مناسب روحانی عمل ہے۔ ہر نقصان سے محفوظ رہیں گے۔

# افعال قبیحہ

کوئی فرد افعال قبیحہ کا شکار ہو اور کسی طور پر راہ راست پر نہ آتا ہو تو کھانے کی کسی شے پر روزانہ اسم الٰہی ''یا سلام'' چھ سو بار پڑھ کر دم کریں۔ ممکن ہو تو ذیل کا نقش زعفران سے تحریر کر کے اس کے گلے میں ڈال دیں یا بازو پر باندھ دیں جو لوگ خود تحریر نہ کر سکیں وہ ادارہ سے رجوع کریں۔

# خاتمہ ناجائز سزا و قید

کوئی فرد، حکومت یا با اثر افراد کی زیادتی کے باعث ناجائز قید ہو جائے اور کوئی سبیل رہائی کی نہ پیدا ہو تو ہر نماز کے بعد دو سو بار اسم الٰہی ''یا باسط'' کا ورد کرے۔ اللہ ناجائز سزا اور قید کے خاتمے کے اسباب پیدا کرے گا۔

قید سے رہائی و کمی سزا کے واسطے ''سورہ مزمل'' بعد از نماز عشاء مکمل توجہ اور یقین سے چار بار بلاناغہ پڑھے۔ اللہ بہتری فرمائے گا۔

قید سے رہائی کے لئے بعد از نماز فجر آٹھ مرتبہ روزانہ ''سورہ فاتحہ'' پڑھے پھر اللہ کے حضور دعا کرے۔ اللہ دعا سننے والا ہے۔

# جمعہ و قبولیت دعا





بخاری شریف میں جمعہ کے دن کے بارے میں آنحضرتؐ کی حدیث ہے کہ اس میں ایک ایسی ساعت ہے جب کوئی مسلمان بندہ اس میں کھڑا ہو کر نماز پڑھتا ہو اللہ سے مانگے تو اس کو عنایت فرمائے گا اور ہاتھ سے اشارہ کر کے آپؐ نے فرمایا کہ وہ ساعت تھوڑی ہے۔ (عموماً اذان، اذان اور اقامت کے درمیان، فرض نماز کے بعد، ساعت جمعہ، لیلۃ القدر، یوم حج، رمضان، وقت جنگ، تلاوت اور سجدے کا وقت وغیرہ قبولیت دعا کے خاص اوقات شمار کیے جاتے ہیں۔

# خواص حروف الھجا

امابعد! اس رسالہ کے اندر حروف ھجا کے خواص کی وضاحت تشریح کی گئی ہے اور یہ تشریح شیخ حسین الصفا کی پیش کردہ ہے۔ اور ان ہی سے نقل کردہ ہے۔

## خواص حروف الف

حروف کو لکھنے کے لئے پاک پانی، زعفران اور مشک کے ملاپ سے سیاہی بنائے اور میٹھے پھل دار درخت کی شاخ کی قلم بنائے۔ حرف سے منسوب منزل قمر میں تحریر کرے۔ عمل پڑھنے کے لئے بھی متعلقہ منزل قمر کا انتخاب ضروری ہے۔

جو آدمی بھی فجر کی پہلی ساعت میں بغیر کسی سے کلام کئے ایک ہزار مرتبہ حرف الف کے تلفظ کا ورد کرے گا تو وہ ایسی نعمتوں اور مال و دولت سے نوازا جائے گا جس کا شمار ناممکن ہے۔ اور جو آدمی ان کو لکھے یا پھر اپنی جیب میں محفوظ کر لے تو وہ بھی اسی برکت سے نوازا جائے گا۔ تاھم اگر کوئی قیدی حرف الف کا عمل کرے تو وہ ہر قسم کی قید سے خلاصی پائے گا اور اس کی مشکلات میں قدرے کمی واقع ہوگی۔

## خواص حرف الباء

اگر حرف باء کو دو سو مرتبہ لکھ لیں یا پھر لکھ کر اپنے پاس محفوظ کر لیں تو حیوانات میں سے کوئی چیز بھی آپ کو نقصان نہیں پہنچا سکتی۔

## حرف الثاء

اگر حرف ثاء کو ساٹھ مرتبہ ایک ہی دن میں تحریر کریں تو محبت والفت میں بے پناہ اضافہ ہوگا اور اگر ایک سو بیس مرتبہ اسے لکھ کر کسی ایسے بچے کے تکیہ کے نیچے رکھ دیں جو ڈرنے والا ہو تو اسے ہمیشہ کے لئے ڈر سے چھٹکارا مل جائے گا۔

## حرف الجیم

اس حرف کو اگر ایک رات میں ایک ہزار مرتبہ تکرار کریں تو انبیاء میں سے جس نبی کا چاہیں گے زیارت ہو جائے گی۔ لیکن یہ عمل تب ممکن بن سکتا ہے کہ سات راتیں مسلسل یہ عبادت کریں اور اگر اپنے نام کے عدد اس کے مطابق نکالیں جائیں تو ہر پریشانی اور مصیبت سے نجات مل سکتی ہے۔

## حرف الحاء

جو آدمی اپنے اپنے دشمن کو دوست کی شکل میں بدلنا چاہے تو وہ حرف الحاء کو دو سو مرتبہ مٹی بھری ہوئی مٹھی پر پڑھے اور اسے اپنے دشمن کی طرف پھینک دے تو اس کا وہی دشمن اس کا اچھا دوست بننے پر مجبور ہو جائے گا۔ اور اگر مٹی والی مٹھی پر یہ عمل ستر مرتبہ کر کے کسی درد والی جگہ پر ہاتھ پھیریں تو درد غائب ہو جائے گا۔





## حرف الخاء

اگر آپ کسی ایسے آدمی کے حالات سے باخبر ہونا چاہیں جو آپ سے غائب ہے تو عشاء کی نماز کے بعد آپ کسی اونچی جگہ پر کھڑے ہو کر ستر مرتبہ حرف خاء کا عمل کریں اور اپنی نظر اس کی طرف گھمائیں جس طرف آپ کو اس کا خیال ہو۔ اگر وہ غائب اس طرف ہے تو آپ کو اس کے سارے حالات کا پتہ چل جائے گا۔ اگر ایسا نہیں ف خاء کو ستر مرتبہ لکھ کر سوتے وقت اپنے سر کے نیچے رکھیں تو آپ اسے دیکھ لیں گے۔ یا پھر خواب میں ساری معلومات آپ کو مل جائیں گی۔

## حرف الدال

اگر کوئی شخص اپنے زبردست دشمن کو زیردست بنانا چاہے تو فجر کے وقت بغیر کسی سے کلام کئے آسمان کی طرف ستاروں کو دیکھ کر ستر مرتبہ حرف الدال کا عمل کرے تو وہ اپنی مراد پا لے گا۔ اور اگر کوئی روزانہ ایک ہزار مرتبہ حرف الدال کا عمل کرے گا تو اس کا دشمن اس کا پکا دوست بن جائے گا۔ اور اس کا مرید ہو جائے گا

## حرف الذال

جو کوئی حرف الذال کا عمل کرے تو وہ قدرت (طاقت) کو پا لے گا۔

## حرف الراء

اگر کوئی شخص کوئی چیز زمین میں دفن کر کے بھول گیا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ایک سفید رنگ کا مرغ لے اور سات سو مرتبہ اس کے کان میں حرف الراء کا عمل کرے تو وہ سفید مرغ اسی جگہ پر جا کر کھڑا

ہو جائے گا اور یہ آزمودہ ہے

## حرف الزاء

جو آدمی اس حرف کو 500 یا 100 مرتبہ لکھے گا اور اسے اپنے پاس رکھے گا تو اس کا رعب و دبدبہ لوگوں کے دلوں میں بیٹھ جائے گا۔

## حرف السین

اگر کوئی آدمی دن میں اسی مرتبہ اس حرف کو لکھے یا پھر فجر کے بعد اس کی تلاوت کرے تو کرامات سے لطف اندوز ہوگا اگر اسے 100 مرتبہ لکھ کر کسی بچے کے تکیے کے نیچے رکھیں تو وہ اپنی عمر سے پہلے بولنا شروع کر دے گا۔

## حرف الشین

اگر کوئی آدمی اپنی بیوی کی باتیں یا راز سے واقفیت چاہتا ہو تو وہ حرف شین کا عمل 200 مرتبہ کرے تو وہ خواب میں اس کی ساری باتوں سے واقفیت حاصل کر لے گا۔ اگر یہ عمل لکھ کر کسی حاملہ کو کھلا دے تو اس کی ولادت آسان ہو جائے گی۔

## حرف الصاد

جو کوئی اپنے مقصد کو برتری اور کامیابی سے حاصل کرنا چاہے تو وہ صاد کا عمل کرے۔

## حرف الضاد





اگر کوئی حرف الضاد کا عمل 90 مرتبہ لکھ کر کسی مریض کو کھلا دے تو وہ شفایاب ہو جائے گا۔

## حرف الطاء

اگر آپ کسی کو اپنا مطیع بنانا چاہیں تو حرف الطاء کا عمل 200 مرتبہ کریں، مقصد حال ہو جائے گا۔

## حرف الظاء

اگر کسی ظالم کا ہر وقت خوف رہتا ہو تو حرف الظاء کا عمل نماز فجر کے بعد ایک ہزار مرتبہ کریں تو وہ آپ کا مطیع ہو جائے گا۔

## حرف العین

اگر آپ کو کسی سے گہری محبت ہو جائے اور آپ کا محبوب آپ کے قریب نہ آئے تو اسکے دل میں محبت پیدا کرنے کے لئے حرف عین کے عمل کو سات مرتبہ کریں تو آپ کا محبوب آدمی مرید بن جائے گا۔ اور اگر کسی کھانے والی چیز پر یہ عمل کریں اور اپنے محبوب کو کھلا دیں تو وہ آپ کا مطیع ہو جائے گا۔

## حرف الغین

اگر کوئی آدمی اپنے دشمن پر فتح پانا یا غلبہ پانا چاہتا ہو یا کسی شخص کو اپنے راستہ سے ہٹانا چاہتا ہو تو حرف غین کا عمل سات دن تک ستر مرتبہ کرے تو اپنے مقصد میں کامیاب ہو جائے گا۔ یا پھر ساٹھ مرتبہ حرف غین کو لکھ کر اپنے دشمن کے گھر کی طرف پھینک دے۔

## حرف الفاء

جب قلب یا غائب کی حاضری مقصود ہو تو حرف فاء کو نو ہزار مرتبہ کاٹن کے کپڑے پر لکھ کر اسے جلائیں تو مقصد حاصل ہو جائے گا۔ اور غائب حاضر ہو جائے گا۔ اگر کسی کو تابع کرنے کا ارادہ ہو تو سات مرتبہ حرف فاء کا عمل کریں اور اس پر مداومت کریں۔

## حرف القاف

اگر کوئی شخص چار سو مرتبہ اس کی تکرار کرے تو اپنے مقصد کو پالے گا۔

## حرف الکاف

اگر کوئی شخص ضرورت کے وقت لوگوں کی نظروں سے دور ہونا چاہے تو سات سو مرتبہ حرف الکاف کا عمل کرے۔

## حرف الام

اگر کوئی شخص سات سو مرتبہ حرف الام کو کپڑے کے ٹکڑے پر لکھ کر اپنے پاس رکھے تو ہمیشہ حرف لام کو کپڑے کے ٹکڑے پر لکھ کر اپنے پاس محفوظ رکھے تو ہمیشہ کے لئے حسد سے نجات پائے گا۔

## حرف المیم

اگر کوئی شخص آپ کی امانت کا خائن بن گیا ہو اور اسے لوٹانے سے منکر ہو جائے تو حرف م کا عمل ستر مرتبہ کریں۔





## حرف النون

اگر کوئی شخص غربت سے نجات کا متلاشی ہو تو حرف النون کو 100 مرتبہ کسی ریشمی یا کاٹن کے کپڑے پر لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

## حرف الواوٗ

اگر کوئی آدمی لوگوں کا منظور نظر اور ان کی نظر میں مقبولیت چاہتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ حرف الواوٗ کا عمل لکھ کر کسی اپنے پتھر کے نیچے دفن کر دے جس کے اوپر سے پانی بہتا ہو۔

## حرف الھاء

اگر آپ کے مقصد میں کوئی رکاوٹ آ جائے اور دور ہونے کا نام ہی نہ لے تو ساٹھ مرتبہ حرف الھاء کا عمل کریں اور موجودہ رکاوٹ کی طرف اشارہ کریں۔

## حرف الیاء

اگر آپ کسی کو سچ کی طرف راغب کرنا چاہیں تو صاف نیت سے حرف یاء کو ساٹھ مرتبہ لکھ لیں۔ اگر اس حرف کا عمل ریشمی کپڑے کے ٹکڑے پر لکھیں تو لوگ آپ کی سچائی کے مرتکب ہو جائیں گے۔

**باب الحروف کا یہاں اختتام ہوتا ھے۔**

# ایک خاص عمل

## کسی بھی مقصد کے حصول کے لیے ایک خاص قاعدہ

## علم نجوم وعملیات کا حیرت انگیز ملاپ

زیرنظر سطور میں جس قانون وعمل کو بیان کر رہا ہوں اس کی بنیاد عمل کے لیے موزوں وقت کے استخراج پر ہے۔ درست وقت کا مل جانا یا اس کو تلاش کرنا آسان کام نہیں۔ اس کے لیے صرف عملیات کے قواعد ہی کی سمجھ ضروری نہیں ہوتی بلکہ نجوم وساعات کا علم بھی خاص اہمیت کا حامل ہوتا ہے۔

کون سے مقصد کے لیے کب عمل زیادہ کامیاب رہتا ہے۔ اس کے متفرق قواعد ہیں۔ طالع وقت، ساعت، نظر، دن رات اور ایسے کئی دوسرے امور مدنظر رکھنے پڑتے ہیں۔ اسی طرح دائرۃ البروج کے تین سو ساٹھ درجوں میں سے ہر درجہ ایک خاص عمل کے لیے مفید ہوتا ہے۔

ہر منزل قمر ایک خاص مقصد کے عمل کے لیے مفید ہوتی ہے۔

ذیل کی سطور میں زیر بحث عمل کو مکمل تفصیل اور مثال کے ساتھ بیان کر دیا گیا ہے۔ ذرا توجہ دیں گے تو سمجھ جائیں گے۔ یہ ایک ایسا عمل ہے۔ جس کے تحت آپ ہر فرد اور ہر مقصد کے لیے روحانی وعملیاتی مدد حاصل کر سکتے ہیں۔ گو یہ طریقہ کچھ وقت اور محنت تو مانگتا ہے مگر اس کا ثمر بھی لطف دیتا ہے۔

یہ عمل اور طریقہ کار آپ کو کسی دوسری جگہ نہ ملے گا۔ علوم مخفی کی مختلف شاخوں کے باہم امتزاج سے فائدہ اٹھانے کی یہ ایک عمدہ مثال ہے۔ آپ دیکھیں گے کہ جہاں دوسرے عمل کام نہیں





کرتے وہاں یہ عمل موثر ثابت ہوگا۔ بس شرط اس بات کی ہے کہ آپ تمام اصول وقواعد عملیات کو مدنظر رکھ کر یہ عمل کریں۔

فرد کا جو بھی مقصد یا مطلب ہے اس کے مطابق کسی اسم الٰہی کا استخرج کرلیں۔

اس کے آگے فرد کا نام بمعہ والدہ تحریر کریں۔

اس سطر کی بسط حرفی کرلیں اور اس سطر کے اعداد بلحاظ قمری معلوم کرلیں۔

جو حاصل جمع آئے اس کو بارہ سے تقسیم کریں۔ جو باقی بچے اس نمبر کے برج کے طالع میں عمل کریں۔

جو حاصل جمع آیا ہے اس کو اٹھائیس سے تقسیم کریں۔ اس سے جو منزل قمر حاصل ہو اس منزل میں یہ عمل کریں۔

اگر تو نظ ت کو سمجھتے ہیں تو متعلقہ کواکب یعنی کام کی مناسبت جن کواکب سے بنتی ہے ان کی نظر یا طالع کے حاکم اور خانہ سوال/مقصد کے حاکم میں نظر کے وقت یہ عمل کرلیں۔ تاہم اگر یہ دونوں اوقات حاصل نہ ہو سکیں تو پھر سعد مقاصد کے لیے سعد کواکب اور نحس مقاصد کے لیے نحس کواکب کی سعد اور نحس نظرات کا حسب ضرورت دھیان رکھیں۔ کواکب کی نظرات کی تفصیل ماہانہ راہنمائے عملیات اور خالد روحانی جنتری میں تحریر ہے۔

یعنی مندرجہ بالا منزل قمری کے دوران جو حاصلہ طالع برج ہوگا۔ اس کے وقت عمل تیار کرنا ہے۔

ساعت حسب منشا عمل ہو تو پھر اس عمل کا کیا کہنا۔

تمام سال کی منازل قمر کی تفصیل خالد روحانی جنتری سے دیکھ سکتے ہیں۔

# اللہ

# اسم الٰہی کے تیس نقوش

یوں تو عملیات کے موضوع پر میری دوسری کتب (روحانی مشورے، راہنمائے عملیات، علم الحروف وغیرہ) میں اسم الٰہی کے حوالے سے کئی ایک مجرب عملیاتی قواعد اور نقوش مل جائیں گے۔ تاہم ذیل کی سطور میں ضرب فی نفسہ کے حوالے سے اسم الٰہی کے اسرار کا اظہار کر رہا ہوں یہ نقوش آپ کو کسی قدیم یا جدید کتاب میں نہیں ملیں گے۔

ضرب فی نفسہ سے مراد اسم یا آیت کے اعداد کو اپنے آپ سے ضرب دے کر ایک نیا عدد بنانا ہے۔ اس عدد سے نقوش وغیرہ تیار کیے جائیں تو یہ نقوش اصل اسم یا آیت کے نقوش سے کئی درجہ طاقتور اثرات کے حامل ہوتے ہیں۔

بطور مثال اسم الٰہی اللہ ہی کو لیں۔ اس کے اعداد قمری حوالے سے ۶۶ بنتے ہیں۔

۶۶ کو ۶۶ سے ضرب دی

۶۶×۶۶=۴۳۵۶

یہ جو عدد (۴۳۵۶) حاصل ہوا ہے یہ دراصل ضرب فی نفسہ کا رزلٹ ہے۔

یعنی اسم الٰہی کی عددی طاقت ۶۶ کو ہم نے ۶۶ گنا زیادہ طاقت ور کر دیا۔ پس اس کے نقوش (۴۳۵۶) بنیادی عدد (۶۶) کے نقوش سے زیادہ طاقت ور اور زود اثر ہوں گے۔





بس ایک بات کا خیال رکھیں جب بھی نقوش تحریر کریں، تمام اصول و قواعد کو مدنظر رکھیں ورنہ عمل میں اثر پیدا نہ ہوگا۔

بہر حال اسم الٰہی

# اللہ

کے تیس نقوش ضرب فی نفسہ (۴۳۵۶) کے تحت بمعہ ان کی چال اور اثرات کے بیان کیے گئے ہیں۔ اللہ ہم سب کا حامی و ناصر ہو۔

جو بھی نقش تحریر کرنے لگیں۔ اس کے چاروں اضلاع کو جمع کر کے ان کا مجموعہ ۴۳۵۶ ہونا چاہیے۔ اگر کم و پیش ہو تو سمجھ لیں غلطی رہ گئی ہے۔ چال کے مطابق اصلاح کر لیں۔







# زبان بندی

چال ↓

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۴ | ۱۱ | ۱ |
| ۳ | ۹ | ۱۶ | ۶ |
| ۱۰ | ۴ | ۵ | ۱۵ |
| ۱۳ | ۷ | ۲ | ۱۲ |

نقش ←

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۸ | ۱۰۹۵ | ۱۰۹۲ | ۱۰۸۱ |
| ۱۰۸۳ | ۱۰۹۰ | ۱۰۹۷ | ۱۰۸۶ |
| ۱۰۹۱ | ۱۰۸۴ | ۱۰۵۸ | ۱۰۹۶ |
| ۱۰۹۴ | ۱۰۸۷ | ۱۰۸۲ | ۱۰۹۳ |

ربنا اتنا فی الدنیا — وقنا عذاب النار

یہ نقش زبان بندی کے لیے مجرب ہے۔ وہ لوگ جو بلا مقصد گفتگو کے عادی ہوں یا زبان دراز ہوں ان کی لیے یا فریقین میں بدکلامی اور روزمرہ گھریلو جھگڑوں کے لیے بھی اس کا استعمال موزوں ہے۔

# رکاوٹ رشتہ

چال ↓

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۶ | ۳ | ۹ |
| ۱۱ | ۱ | ۸ | ۱۴ |
| ۵ | ۱۵ | ۱۰ | ۴ |
| ۲ | ۱۲ | ۱۳ | ۷ |

نقش ←

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹۷ | ۱۰۸۶ | ۱۰۸۳ | ۱۰۹۰ |
| ۱۰۹۲ | [illegible] | ۱۰۸۸ | ۱۰۹۵ |
| ۱۰۸۵ | ۱۰۶۹ | ۱۰۹۱ | ۱۰۸۴ |
| ۱۰۸۲ | ۱۰۹۳ | ۱۰۹۴ | ۱۰۸۷ |

ربنا اتنا فی الدنیا — وقنا عذاب النار

اس نقش کو بطور سزا کسی کا نکاح یا رشتہ باندھنے کے لیے استعمال کر کے دیکھیں۔ ناجائز مت کریں۔ حقیقی ضرورت کے تحت اس نقش کو بندش کے لیے استعمال میں لائیں۔





# ظالم کو سزا

چال ↓

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

نقش ←

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۶ | ۱۰۹۰ | ۱۰۹۷ | ۱۰۸۳ |
| ۱۰۹۳ | ۱۰۸۷ | ۱۰۸۲ | ۱۰۹۴ |
| ۱۰۸۱ | ۱۰۹۵ | ۱۰۹۲ | ۱۰۸۸ |
| ۱۰۹۶ | ۱۰۸۴ | ۱۰۸۵ | ۱۰۹۱ |

ربنا اتنا فی الدنیا — وقنا عذاب النار

کسی ظالم اور بدکار فرد کو سزا دینا مقصود ہو تو اس نقش کو فرد کی نیند باندھنے کے لیے استعمال کر سکتے ہیں۔ متعلقہ فرد سکون کی نیند نہ سو سکے گا۔ جب بھی سونے لگے گا نیند نہ آئے گی۔

# بدفعلیوں کی بندش

چال ↓

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |

نقش ←

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۲ | ۱۰۹۴ | ۱۰۹۳ | ۱۰۸۷ |
| ۱۰۹۷ | ۱۰۸۳ | ۱۰۸۶ | ۱۰۹۰ |
| ۱۰۸۵ | ۱۰۹۱ | ۱۰۹۶ | ۱۰۸۴ |
| ۱۰۹۲ | ۱۰۸۸ | ۱۰۸۱ | ۱۰۹۵ |

ربنا اتنا فی الدنیا — وقنا عذاب النار

فی زمانہ غلط کار اور بدافعال افراد کی معاشرے میں کثرت ہوتی جارہی ہے۔ جدید ذرائع رسل و رسائل اچھے بھلے بندوں کا بیڑا غرق کر رہے ہیں۔ بدفعلیوں سے روکنے کیلیے اس نقش کو استعمال میں لائیں۔

# کسی خاص روش کی بندش

چال ← نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۳ | ۱۰۹۷ | ۱۰۹۰ | ۱۰۸۶ |
| ۱۰۹۱ | ۱۰۸۵ | ۱۰۸۴ | ۱۰۹۶ |
| ۱۰۸۸ | ۱۰۹۲ | ۱۰۹۵ | ۱۰۸۱ |
| ۱۰۹۴ | ۱۰۸۲ | ۱۰۸۷ | ۱۰۹۳ |

ربنا اتنا فی الدنیا — وقنا عذاب النار

فرد کی کسی خاص روش کی بندش کے لیے اس نقش کو استعمال میں لائیں۔ فرد کے مذہبی خیالات میں تبدیلی آ رہی ہو تو بھی یہ نقش مذہبی رجحان کی تفریق کی اصلاح کے لیے استعمال کیا جاسکتا ہے۔

# آنکھوں کے امراض

چال ← نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۴ | ۱۰۹۶ | ۱۰۹۱ | ۱۰۸۵ |
| ۱۰۹۰ | ۱۰۸۶ | ۱۰۸۳ | ۱۰۹۷ |
| ۱۰۸۷ | ۱۰۹۳ | ۱۰۹۴ | ۱۰۸۲ |
| ۱۰۹۵ | ۱۰۸۱ | ۱۰۸۸ | ۱۰۹۲ |

ربنا اتنا فی الدنیا — وقنا عذاب النار

کسی فرد کو بطور سزا یا اصلاح آنکھوں کے امراض میں مبتلا کرنا چاہیں تو یہ نقش کو کارآمد نتائج کا حامل پائیں گے۔





# صاحب اختیار سے کام لینا

چال ← نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۱ | ۱۰۹۵ | ۱۰۹۲ | ۱۰۸۸ |
| ۱۰۹۶ | ۱۰۸۴ | ۱۰۸۵ | ۱۰۹۱ |
| ۱۰۸۶ | ۱۰۹۰ | ۱۰۷۹ | ۱۰۸۳ |
| ۱۰۹۳ | ۱۰۸۷ | ۱۰۸۲ | ۱۰۹۴ |

ربنا اتنا فی الدنیا — وقنا عذاب النار

اعلیٰ افسران، صاحب اختیار افراد، وزیر، مشیر یا بادشاہ وغیرہ سے کوئی کام لینا ہو تو ان کی تسخیر یا ان کو مطیع بنانے اور اپنے حق میں ہموار کرنے کے لیے یہ نقش استعمال کریں۔

# خاتمہ التواء

چال ← نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۲ | ۱۰۹۴ | ۱۰۹۳ | ۱۰۸۷ |
| ۱۰۹۲ | ۱۰۸۸ | ۱۰۸۱ | ۱۰۹۵ |
| ۱۰۵۸ | ۱۰۹۱ | ۱۰۹۶ | ۱۰۸۴ |
| ۱۰۹۷ | ۱۰۸۳ | ۱۰۸۶ | ۱۰۹۰ |

ربنا اتنا فی الدنیا — وقنا عذاب النار

وہ کام جو التواء کا شکار ہو یا کسی وجہ سے تکمیل ممکن نہ ہوتی ہو۔ ان کی تکمیل اور دوبارہ اجراء کے لیے یہ نقش موثر اثرات کا حامل ہے۔

# صلح صفائی اور محبت

چال ↓ نقش ←

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹۰ | ۱۰۸۶ | ۱۰۸۳ | ۱۰۹۷ |
| ۱۰۸۴ | ۱۰۹۶ | ۱۰۹۱ | ۱۰۸۵ |
| ۱۰۹۵ | ۱۰۸۱ | ۱۰۸۸ | ۱۰۹۲ |
| ۱۰۸۷ | ۱۰۹۳ | ۱۰۹۴ | ۱۰۸۲ |

ربنا اتنا فی الدنیا ... وقنا عذاب النار

افراد کے درمیان اختلاف پیدا ہونا انسانی فطرت کا حصہ ہے۔ اگر ایسے حالات آپ کو درپیش ہوں تو یہ افراد کے درمیان صلح صفائی اور محبت پیدا کرنے کے لیے روحانی مدد کے لیے مفید ہے۔

# زوجین میں محبت

چال ↓ نقش ←

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۳ | ۱۲ | ۲ |
| ۴ | ۱۰ | ۱۵ | ۵ |
| ۱۴ | ۸ | ۱ | ۱۱ |
| ۹ | ۳ | ۶ | ۱۶ |

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۷ | ۱۰۹۴ | ۱۰۹۳ | ۱۰۸۲ |
| ۱۰۸۴ | ۱۰۹۱ | ۱۰۹۶ | ۱۰۸۵ |
| ۱۰۹۵ | ۱۰۸۸ | ۱۰۸۱ | ۱۰۹۲ |
| ۱۰۹۰ | ۱۰۸۳ | ۱۰۸۶ | ۱۰۹۷ |

ربنا اتنا فی الدنیا ... وقنا عذاب النار

مندرجہ بالا اثرات کے ساتھ یہ نقش زوجین میں محبت پیدا کرنے اور محبوب کو راضی کرنے میں موثر ہے۔





# روحانی وسحری اثرات

چال ↓ نقش ←

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹۵ | ۱۰۸۱ | ۱۰۸۸ | ۱۰۹۲ |
| ۱۰۸۴ | ۱۰۹۶ | ۱۰۹۱ | ۱۰۸۵ |
| ۱۰۹۰ | ۱۰۸۶ | ۱۰۸۳ | ۱۰۹۷ |
| ۱۰۸۷ | ۱۰۹۳ | ۱۰۹۴ | ۱۰۸۲ |

ربنا اتنا فی الدنیا ... وقنا عذاب النار

کوئی فرد کسی وجہ خصوصاً روحانی وسحری اثرات کے ذریعے کسی عورت سے باندھ دیا گیا ہو تو اس کی صحت کے واسطے یہ نقش استعمال کریں۔

# دشمن سے نجات

چال ↓ نقش ←

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۳ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۷ | ۶ | ۹ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۰ | ۵ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۵ | ۴ |

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹۴ | ۱۰۸۲ | ۱۰۸۳ | ۱۰۹۷ |
| ۱۰۹۳ | ۱۰۸۷ | ۱۰۸۶ | ۱۰۹۰ |
| ۱۰۸۸ | ۱۰۹۲ | ۱۰۹۱ | ۱۰۸۵ |
| ۱۰۸۱ | ۱۰۹۵ | ۱۰۹۶ | ۱۰۸۴ |

ربنا اتنا فی الدنیا ... وقنا عذاب النار

دشمن سے نجات پانے، اس کو منتشر کرنے اور اس پر غلبہ پانے کے لیے یہ نقش بہترین سحری اثرات کا حامل ہے۔

# دشمن کو پریشان حال کرنا

چال ↓ 

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

نقش ←

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹۳ | ۱۰۸۷ | ۱۰۸۲ | ۱۰۹۴ |
| ۱۰۸۱ | ۱۰۹۵ | ۱۰۹۲ | ۱۰۸۸ |
| ۱۰۸۶ | ۱۰۹۰ | ۱۰۹۷ | ۱۰۸۳ |
| ۱۰۹۶ | ۱۰۸۴ | ۱۰۸۵ | ۱۰۹۱ |

ربنا اتنا فی الدنیا ... عذاب النار

دشمن کو پریشان حال کرنے کے لیے یہ نقش استعمال کریں۔ دشمن آپ کو بھول کر اپنی پریشانی میں لگ جائے گا۔

# محبت والفت

چال ↓

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |

نقش ←

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹۶ | ۱۰۸۴ | ۱۰۸۵ | ۱۰۹۱ |
| ۱۰۸۶ | ۱۰۹۰ | ۱۰۹۷ | ۱۰۸۳ |
| ۱۰۹۳ | ۱۰۸۷ | ۱۰۸۲ | ۱۰۹۴ |
| ۱۰۸۱ | ۱۰۹۵ | ۱۰۹۲ | ۱۰۸۸ |

ربنا اتنا فی الدنیا ... عذاب النار

طالب ومطلوب کے درمیان محبت اور الفت پیدا کرنے کے لیے یہ نقش حد درجہ فائدہ مند ہے۔ جلد ہی مطابقت پیدا ہوگی۔





# حصول صحت، عمومی کامیابی

چال ↓

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

نقش ←

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۸ | ۱۰۹۲ | ۱۰۹۵ | ۱۰۸۱ |
| ۱۰۹۴ | ۱۰۸۲ | ۱۰۸۷ | ۱۰۹۳ |
| ۱۰۸۳ | ۱۰۹۷ | ۱۰۹۰ | ۱۰۸۶ |
| ۱۰۹۱ | ۱۰۸۵ | ۱۰۸۴ | ۱۰۹۶ |

ربنا اتنا فی الدنیا ... عذاب النار

حصول صحت، دفع امراض اور عمومی کامیابی کے لیے اس نقش کا استعمال حیرت انگیز نتائج لانے کا باعث ہوگا۔

# طالب ومطلوب

چال ↓

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

نقش ←

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹۲ | ۱۰۸۸ | ۱۰۸۱ | ۱۰۹۵ |
| ۱۰۸۲ | ۱۰۹۴ | ۱۰۹۳ | ۱۰۸۷ |
| ۱۰۹۷ | ۱۰۸۳ | ۱۰۸۶ | ۱۰۹۰ |
| ۱۰۸۵ | ۱۰۹۱ | ۱۰۹۶ | ۱۰۸۴ |

ربنا اتنا فی الدنیا ... عذاب النار

کاروباری ساتھیوں، زوجین، طالب ومطلوب میں اتفاق، محبت، الفت اور اتفاق رائے قائم کرنے کے واسطے یہ مجرب ہے۔

# دنیاوی خوشیاں اور فوائد

چال ↓ نقش ←

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹۵ | ۱۰۸۱ | ۱۰۸۸ | ۱۰۹۲ |
| ۱۰۸۷ | ۱۰۹۳ | ۱۰۹۴ | ۱۰۸۲ |
| ۱۰۹۰ | ۱۰۸۶ | ۱۰۸۳ | ۱۰۹۷ |
| ۱۰۸۴ | ۱۰۹۶ | ۱۰۹۱ | ۱۰۸۵ |

ربنا اٰتنا فی الدنیا — وقنا عذاب النار

یہ نقش جہاں دنیاوی خوشیوں اور فوائد کے حصول کے لیے مجرب ہے وہاں اس کا استعمال بخار وغیرہ سے صحت حاصل کرنے کے واسطے بھی کر سکتے ہیں۔

# صحت یابی

چال ↓ نقش ←

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۱ | ۱۰۹۵ | ۱۰۹۲ | ۱۰۸۸ |
| ۱۰۹۳ | ۱۰۸۷ | ۱۰۸۲ | ۱۰۹۴ |
| ۱۰۸۶ | ۱۰۹۰ | ۱۰۹۷ | ۱۰۸۳ |
| ۱۰۹۶ | ۱۰۸۴ | ۱۰۸۵ | ۱۰۹۱ |

ربنا اٰتنا فی الدنیا — وقنا عذاب النار

دماغی تکالیف اور نسیان وغیرہ جیسے امراض میں یہ مجرب ہے۔ دشمن کو نفسیاتی طور پر مغلوب کرنے کے لیے یہ نقش استعمال کیا جاسکتا ہے۔





# غلبہ دشمن

چال ↓ نقش ←

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۴ | ۱۰۹۰ | ۱۰۸۷ | ۱۰۹۵ |
| ۱۰۹۶ | ۱۰۸۶ | ۱۰۹۳ | ۱۰۸۱ |
| ۱۰۹۱ | ۱۰۸۳ | ۱۰۹۴ | ۱۰۸۸ |
| ۱۰۸۵ | ۱۰۹۷ | ۱۰۸۲ | ۱۰۹۲ |

ربنا اٰتنا فی الدنیا — وقنا عذاب النار

یہ نقش بھی غلبہ دشمن ہی کے واسطے ہے۔ تاہم اس نقش کا زیادہ اثر بندش اعمال سے متعلق ہے۔ املاک، روزگار اور زبان بندی جیسے افعال کامیابی سے کیے جاسکتے ہیں۔

# خاتمہ سحر و جادو

چال ↓ نقش ←

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۵ | ۱۰۹۱ | ۱۰۹۶ | ۱۰۸۴ |
| ۱۰۹۲ | ۱۰۸۸ | ۱۰۸۱ | ۱۰۹۵ |
| ۱۰۸۲ | ۱۰۹۴ | ۱۰۹۳ | ۱۰۸۷ |
| ۱۰۹۷ | ۱۰۸۳ | ۱۰۸۶ | ۱۰۹۰ |

ربنا اٰتنا فی الدنیا — وقنا عذاب النار

سحری اثرات کے خاتمے کے لیے یہ نقش مجرب ہے۔ کسی بھی طرح کا جادو، نظر یا سحر کا اثر ہو اس کے ذریعے صحت کا حصول ہوگا۔

# حصول مال و دولت

چال ↓ نقش ⟵

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |

اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۴ | ۱۰۹۶ | ۱۰۹۱ | ۱۰۸۵ |
| ۱۰۹۵ | ۱۰۸۱ | ۱۰۸۸ | ۱۰۹۲ |
| ۱۰۸۷ | ۱۰۹۳ | ۱۰۹۴ | ۱۰۸۲ |
| ۱۰۹۰ | ۱۰۸۶ | ۱۰۸۳ | ۱۰۹۷ |

ربنا آتنا فی الدنیا — ربنا عذاب النار

حصول رزق، مال و دولت میں اضافہ اور برکت کے لیے اس نقش کو استعمال کریں۔ اسباب میں کشادگی اور برکت، رزق کی بندش کا خاتمہ اس کے ادنی اثرات ہیں۔

# نفاق

چال ↓ نقش ⟵

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۷ | ۹ | ۴ |
| ۱ | ۱۲ | ۶ | ۱۵ |
| ۸ | ۱۳ | ۳ | ۱۰ |
| ۱۱ | ۲ | ۱۶ | ۵ |

اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹۵ | ۱۰۸۷ | ۱۰۹۰ | ۱۰۸۴ |
| ۱۰۸۱ | ۱۰۹۳ | ۱۰۸۶ | ۱۰۹۶ |
| ۱۰۸۸ | ۱۰۹۴ | ۱۰۸۳ | ۱۰۹۱ |
| ۱۰۹۲ | ۱۰۸۲ | ۱۰۹۷ | ۱۰۸۵ |

ربنا آتنا فی الدنیا — ربنا عذاب النار

دشمنوں، مخالفوں، شرپسند اور فسادی لوگوں میں نفاق ڈالنے، ان کو کمزور کرنے، ان کو منتشر کرنے کے لیے یہ نقش استعمال ہوتا ہے۔





# الیکشن میں کامیابی

چال ↓ نقش ⟵

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |

اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۵ | ۱۰۹۷ | ۱۰۸۲ | ۱۰۹۲ |
| ۱۰۹۱ | ۱۰۸۳ | ۱۰۹۴ | ۱۰۸۸ |
| ۱۰۹۶ | ۱۰۸۶ | ۱۰۹۳ | ۱۰۸۱ |
| ۱۰۸۴ | ۱۰۹۰ | ۱۰۸۷ | ۱۰۹۵ |

ربنا آتنا فی الدنیا — ربنا عذاب النار

الیکشن کا زمانہ ہو اور امیدوار الیکشن میں کامیاب ہونے کا خواہش مند ہو تو اس نقش کو تحریر کر کے دیں۔ یوں یہ مقدمے میں کامیابی اور دشمنوں پر غلبے کے لیے بھی مجرب ہے۔

# دکھوں کا مداوا

چال ↓ نقش ⟵

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹۷ | ۱۰۸۳ | ۱۰۸۶ | ۱۰۹۰ |
| ۱۰۸۲ | ۱۰۹۴ | ۱۰۹۳ | ۱۰۸۷ |
| ۱۰۹۲ | ۱۰۸۸ | ۱۰۸۱ | ۱۰۹۵ |
| ۱۰۸۵ | ۱۰۹۱ | ۱۰۹۶ | ۱۰۸۴ |

ربنا آتنا فی الدنیا — ربنا عذاب النار

ایک کے بعد دوسرا دکھ آ گھیرے اور بچ نکلنے کی سبیل نظر نہ آتی ہو تو اس نقش کے ساتھ روزانہ ۱۱۰۰ دفعہ اسم الٰہی 'یا اللہ' کو بعد از فجر سات مرتبہ اول و آخر درود شریف کے ساتھ پڑھیں اور مزے کریں۔

# گھریلو سکون

چال ↓

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

نقش ←

اعوذ بالله من الشيطن الرجيم

بسم الله الرحمن الرحيم

ربنا اتنا في الدنيا — وقنا عذاب النار

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹۷ | ۱۰۸۳ | ۱۰۸۶ | ۱۰۹۰ |
| ۱۰۸۲ | ۱۰۹۴ | ۱۰۹۳ | ۱۰۸۴ |
| ۱۰۹۲ | ۱۰۸۸ | ۱۰۸۱ | ۱۰۹۵ |
| ۱۰۸۵ | ۱۰۹۱ | ۱۰۹۶ | ۱۰۸۴ |

گھریلو سکون، اتفاق اور برکت کے لیے اس نقش کو استعمال کریں۔ میاں بیوی میں نفرت، محبت میں تبدیل ہو جائے گی۔

# کیڑے مکوڑوں کا خاتمہ

چال ↓

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |

نقش ←

اعوذ بالله من الشيطن الرجيم

بسم الله الرحمن الرحيم

ربنا اتنا في الدنيا — وقنا عذاب النار

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۵ | ۱۰۹۷ | ۱۰۸۲ | ۱۰۹۲ |
| ۱۰۹۱ | ۱۰۸۳ | ۱۰۹۴ | ۱۰۸۸ |
| ۱۰۹۶ | ۱۰۸۶ | ۱۰۹۳ | ۱۰۸۱ |
| ۱۰۸۴ | ۱۰۹۰ | ۱۰۸۷ | ۱۰۹۵ |

گھر یا زمین یا باغ میں کیڑے مکوڑوں کی کثرت ہو تو اس نقش کو تحریر کر کے مکان میں کسی اونچی جگہ لٹکا دیں۔ جبکہ باغ وغیرہ کے لیے اس کو کسی اونچے درخت پر باندھ دیں یا زمین میں دفن کر دیں۔





# نظر کے امراض

چال ↓

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |

نقش ←

اعوذ بالله من الشيطن الرجيم

بسم الله الرحمن الرحيم

ربنا اتنا في الدنيا — وقنا عذاب النار

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹۶ | ۱۰۸۴ | ۱۰۸۵ | ۱۰۹۱ |
| ۱۰۸۶ | ۱۰۹۰ | ۱۰۹۷ | ۱۰۸۳ |
| ۱۰۹۳ | ۱۰۸۷ | ۱۰۸۲ | ۱۰۹۴ |
| ۱۰۸۱ | ۱۰۹۵ | ۱۰۹۲ | ۱۰۸۸ |

مندرجہ بالا مقاصد کے حصول کے ساتھ ساتھ یہ نقش آنکھوں اور نظر سے متعلق امراض سے صحت حاصل کرنے کے لیے فائدہ مند ہے۔

# فصل / باغ / دودھ

چال ↓

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |

نقش ←

اعوذ بالله من الشيطن الرجيم

بسم الله الرحمن الرحيم

ربنا اتنا في الدنيا — وقنا عذاب النار

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۴ | ۱۰۹۶ | ۱۰۹۱ | ۱۰۸۵ |
| ۱۰۹۰ | ۱۰۸۶ | ۱۰۸۳ | ۱۰۹۷ |
| ۱۰۸۷ | ۱۰۹۳ | ۱۰۹۴ | ۱۰۸۲ |
| ۱۰۹۵ | ۱۰۸۱ | ۱۰۸۸ | ۱۰۹۲ |

لوگ جو فصل لگاتے ہیں یا باغ وغیرہ تیار کرتے ہیں ان کو اگر توقع کے مطابق آمدن نہ ہوتی ہو یا فصل کم ہوتی ہو یا پھل کم لگتا ہو۔ جانور دودھ نہ دیتے ہوں یا اگر دیں تو کم ہو تو بھی یہ نقش مجرب ہے۔

# تسخیر و اتفاق

چال ← نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۸۴ | ۱۰۹۶ | ۱۰۹۱ | ۱۰۸۵ |
| ۱۰۹۰ | ۱۰۸۶ | ۱۰۸۳ | ۱۰۹۷ |
| ۱۰۸۷ | ۱۰۹۳ | ۱۰۹۴ | ۱۰۸۲ |
| ۱۰۹۵ | ۱۰۸۱ | ۱۰۸۸ | ۱۰۹۲ |

ربنا آتنا في الدنيا

مخالفین پر قابو پانے، معشوق یا مقابل یا مخالفین کو تابع بنانے یا لوگوں میں باہم پیار، محبت اور اتفاق پیدا کرنے اور دلوں کی نفرت ذور کرنے کے لیے اس نقش کو تحریر کر کے دیں۔

# استحکام عہدہ وغیرہ

چال ← نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسمہ اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۹۶ | ۱۰۸۴ | ۱۰۸۵ | ۱۰۹۱ |
| ۱۰۸۶ | ۱۰۹۰ | ۱۰۹۷ | ۱۰۸۳ |
| ۱۰۹۳ | ۱۰۸۷ | ۱۰۸۲ | ۱۰۹۴ |
| ۱۰۸۱ | ۱۰۹۵ | ۱۰۹۲ | ۱۰۸۸ |

ربنا آتنا في الدنيا

وہ لوگ جو اعلیٰ عہدوں پر فائز ہیں ان کے استحکام اور عہدے کی حفاظت کے لیے یہ نقش سونے یا چاندی پر کندہ کروائیں۔ کسی حاکم یا طاقتور فرد سے کام ہو تو اس کو تحریر کر کے اپنے پاس رکھیں، کامیابی ہوگی۔





# راٹھور پبلشر کے تحت شائع ہونے والی کتب کا تفصیلی تعارف

## ساعات حقیقی

☆ساعات کا ایک نیا طریقہ کار جو کہ خالد اسحاق راٹھور کی ذاتی تحقیق اور تجربے کا نچوڑ ہے۔ پہلے یہ طریقہ آپ کے علم میں نہ آیا ہوگا۔

☆عام مروج طریق کی بجائے اس میں پہلے ساعتوں کو سات برابر حصوں اور پھر ہر ساعت کو مزید سات حصوں میں تقسیم کیا جاتا ہے۔ کتاب میں ستر (70) صفحات پر مشتمل جدول میں تمام دنیا کے لیے ساعتیں استخراج کر دی گئی ہیں۔

☆اس کتاب میں مندرجہ بالا طریقے سمیت ساعتیں معلوم کرنے کے دس (10) مختلف طریقے بیان کئے گئے ہیں۔ مختلف ساعتوں میں پیدا ہونے والے بچوں کے تفصیلی حالات، سعد ونحس ساعتیں، عملیات، روزگار، امراض، جنس، سمت، رنگ انعامی نمبر، منسوبات، اسم مولود، صدقہ، طلسم ساعات جیسے امور پر سیر حاصل بحث کی گئی ہیں۔

☆اس کے علاوہ تمام ساعات اکبر وصغیر میں سوالوں کے جواب کے موضوع پر تفصیلی باب، کتاب کو چار چاند لگانے کا باعث ہے۔ اس سے آپ دنیا کے کسی بھی سوال کا درست جواب اعتماد سے دے سکتے ہیں۔

قیمت 90 روپے علاوہ محصول ڈاک

## الاقوال المرضیة

☆"الاقوال المرضية في معرفة الاعمال الرملية" علم رمل پر ایک لاجواب کتاب ہے جسے محمد الزناتی الفلکی نے تحریر کیا۔ راٹھور پبلشرز کے زیر اہتمام علم الرمل کے موضوع پر اس کتاب کا عربی سے اردو میں ترجمہ کروا کر شائع کیا گیا ہے۔ ایک طویل عرصے کے بعد شائقین رمل کے سامنے نئے امور آئے ہیں۔ ورنہ ان کو پرانی کتابوں سے نقل شدہ مضامین ہی پڑھنے کو ملتے تھے۔

قیمت 40 روپے علاوہ محصول ڈاک

## علم الحروف

☆حروف کے موضوع پر ایک جامع کتاب ہے۔ مختلف اقسام کی حروف کی تشریح کے علاوہ تمام حروف ابجد کے خواص کو عمومی طور پر بیان کرنے کے ساتھ ساتھ بعض حروف پر تفصیلی بحث کی گئی ہے۔

☆مختلف قسم کے نقوش کی چال، ان کے بھرنے اور استعمال کا طریقہ اور علم النقوش سے متعلق دیگر امور کا بیان بھی ہے۔

☆اس کتاب کا ایک خاص پہلو اس میں حروف کی زکوۃ کے متفرق طریقے ہیں۔ جن سے ہر آدمی فیض اٹھا سکتا ہے۔

☆علم الحروف، شرف کواکب اور مختلف مسائل کے حوالے سے کتاب میں لاتعداد اعمال بیان کئے گئے ہیں۔ تسخیر اور بندش کے اعمال اس کا خاصہ ہیں۔ اس کے علاوہ نجوم کے حوالے سے حروف کے استعمال کا قاعدہ اور لوح تحفظ بھی شامل کتاب ہے۔

قیمت: 100 روپے علاوہ محصول ڈاک۔

## خالد روحانی جنتری

خالد روحانی جنتری ہر سال شائع ہوتی ہے۔ اور یہ سال بھر کے لیے آپ کی تمام نجومی و عملیاتی ضرورتوں کو پورا کرے گی۔ مختلف موضوعات پر بہترین مضامین اس کو مقابلے کی تمام تقویموں اور جنتریوں سے ممتاز کر دیتے